دعا رد نہیں کی جاتی۔" (ترمذی اور امام ترمذی نے فرمایا یہ حدیث حسن ہے)

**لغات:** ❖ لایرد: (ن) ردًا بمعنی لوٹانا واپس کرنا۔ عن کذا پھیرنا۔ ردّفلانًا: خطا کار ٹھہرانا۔ الباب: بھیڑ دینا۔

**تشریح:** لَایُرَدُّ بَیْنَ الْاَذَانِ وَالْاِقَامَةِ: اذان اور تکبیر کے درمیان دعا رد نہیں کی جاتی۔ ایک دوسری روایت میں ہے کہ: "اَلدَّعْوَةُ لَا تُرَدُّ بَیْنَ الْاَذَانِ وَالْاِقَامَةِ"[1] دعا رد نہیں ہوتی اذان اور اقامت کے درمیان کی۔ ایک اور روایت میں آتا ہے: "اَلدُّعَاءُ بَیْنَ الْاَذَانِ وَالْاِقَامَةِ یُسْتَجَابُ فَادْعُوْا[2] دعا اذان اور اقامت کے درمیان کی قبول ہوتی ہے، اس لئے اس وقت میں دعا مانگو۔ اس سلسلہ میں علامہ قاضی ابوبکر محمد بن عبداللہ المعروف ابن عربی فرماتے ہیں کہ اذان کے بعد رحمت کے دروازے کھل جاتے ہیں[3] اس لئے جلدی دعا قبول ہوتی ہے۔

**تخریج حدیث:** أخرجه سنن ابی داؤد کتاب الصلاۃ (باب ما جاء فی الدعاء بین الاذان والاقامة) و سنن الترمذی ابواب الصلاۃ (باب ماجاء فی ان الدعاء لایردبین الاذان والاقامة) واحمد ٤/١٣٣٥٦ وابن حبان ١٦٩٦ ومصنف ابن ابی شیبة ٢٢٦ ومصنف ابن عبدالرزاق ١٩٠٩ وهکذا فی البیهقی ١/٤١٠۔

---

نوٹ: راوی حدیث حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کے مختصر حالات اس سے قبل حدیث (۱۵) کے ضمن میں گزر چکے ہیں۔

(۱) مسند احمد ۱/۱۵۶۵ (۲) ابن حبان ۱۶۹۳ (۳) روضۃ المتقین ۳/۸۴

---

وهذا آخر ما اردنا من ایراد شرح "روضة الصالحین"

فی حل ریاض الصالحین للامام النووی رحمه الله تعالیٰ:

وبه تم المجلد الثالث:

ویلیه باذن الله تعال المجلد الرابع واوله:

"باب فضل الصلوات"

سبحانک لا علم لنا الا ما علمتنا انک انت العلیم الحکیم. وتب علینا یا مولانا انک انت التواب الرحیم

سبحان ربک ربِّ العزة عما یصفون وسلام علی المرسلین والحمد لله رب العلمین.

مؤلف: مولانا محمد حسین صدیقی عفا الله عنه.

استاذ الحدیث جامعه بنوریه سائٹ کراتشی)

التاریخ ١٨/١٠/١٤٢٦ ه